# اسلام کی ابتدا کب ہوئ ؟

اسلام کی ابتدا کب ہوئ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور عیسی علیہ السلام کے درمیان کتنا وقفہ ہے ؟

---

الحمد للہ
اسلام کی ابتدا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے اس وقت شروع ہوئ جب جزیرہ عرب کے شہر مکہ مکرمہ کی غار حرا میں رمضان المبارک کے مہینہ پیر کے دن وحی کے نزول سے ہوا جبکہ اس وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر چالیس برس تھی ۔

اوریہ ہجرت مدینہ سے تیرہ برس قبل کا واقعہ ہے ( ہجرت نبوی سے ہی ہجری کا آغاز ہوتا ہے ) ، اورتاریخ میلاد ی کے اعتبار سے تقریبا ٦٠٨ یا ٦٠٩ میلادی میں ہوا ۔

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابی سلمان فارسی رضي اللہ تعالی عنہ بیان کرتے ہیں کہ عیسی علیہ السلام اورمحمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان چھ سو برس کا وقفہ ہے ۔

واللہ تعالی اعلم .